سو گئی تھی۔
قمرن۔ پانی مرتا ہے کچھ کچھ۔
منی۔ جی بجا ہے۔
نواب۔ آج کیا کھاؤ گی منی۔
منی۔ حضور ہماری بہن اچھی ہو جائیں تو ہم کو گویا لاکھوں روپے مل گئے۔
نواب۔ اب اچھے ہونے میں کیا باقی رہگیا ہے۔
قمرن۔ اب ہم اچھے ہو گئے بہن۔ بس آج سے ہمیں اچھا ہی سمجھو۔
نو بجے کے قریب نازو اور مہراج بلی آئے اور ساڑھے نو بجے اختر نے نبض دیکھی تو باہر جا کر نواب چھٹن صاحب سے کہا کہ بھائی صاحب جس طرح چراغ گل ہونے کے وقت ذرا تیز ہو جاتا ہے اسی طرح شب کو قمرن کی کیفیت تھی بارہ بجے صاحب سول سرجن بلائے گئے کیونکہ گیارہ بجے کے بعد سے طبیعت نے دفعۃً پلٹا کھایا۔ اور ایک نہیں بجنے پایا تھا کہ نازو کے بین اور شور و شیون سے اہل محلہ کو معلوم ہوا کہ قمرن راہی ملک بقا ہوئیں۔

## خاتمۃ الطبع

للہ الحمد و المنۃ کہ کتاب ہمیشہ بہار جلد دوم سیر کہسار مؤلفہ ناشر فقید المثال پنڈت رتن ناتھ سرشار نہایت آب و تاب سے

مطبع منشی نول کشور لکھنؤ میں
باہتمام کیسریداس سیٹھ سپرنٹنڈنٹ
بماہ اکتوبر ۱۹۳۴ء چھپکر شائع ہوئی